# اخبار علمیہ

غالباً بہت کم لوگون کو اسکا علم ہوگا کہ موجودہ ملکہ معظمہ برطانیہ کی متعدد یونیورسیٹیون کی اعلیٰ ڈگریان پاس ہوگئے ہین، ۱۹۰۳ء مین اُنہین لندن یونیورسٹی سے "ڈاکٹر آف میوزک" کی آنریری ڈگری حاصل ہوئی تھی، اور ۱۹۰۲ء مین ویلز یونیورسٹی سے، ۱۹۰۷ء مین اُنہین گلاسگو سے ال، ال، ڈی کی آنریری ڈگری حاصل ہوئی، اور ۱۹۲۰ء مین ایڈنبرا، اب آکسفرڈ یونیورسٹی نے اُنہین "ڈاکٹر آف سول لاز" کی آنریری ڈگری دینے کا فیصلہ کرلیا ہے، چنانچہ اسی ماہ مارچ مین یہ تقریب انجام پائیگی، اس سلسلہ مین یہ خبر بھی یقیناً دلچسپی سے پڑہی جائیگی کہ لندن یونیورسٹی سے آنریری بی، اے کی ڈگری ابتک صرف دو افراد کو ملی ہے، ان مین سے ایک ملک معظم شاہ جارج پنجم، اور دوسری ملکہ معظمہ کوئین میری ہین،

---

مدراس یونیورسٹی کے وائس چانسلر مسٹر کے، سری نواس آئینگر نے اپنے کانووکیشن ایڈرس مین بیان کیا کہ یونیورسٹی کے فارغ شدہ طلبہ (گریجویٹس) مین سے ۸۰۰۰ کی آیندہ زندگی کا پتہ چل سکا، یہ جماعت جن جن مختلف پیشون مین داخل ہوئی اسکے اعداد حسب ذیل ہین:-

| | |
|---|---|
| عام ملازمت سرکاری | ۳۷۰۰ |
| صیغۂ تعلیم (ٹیچری، پروفیسری وغیرہ) | ۳۷۰۰ |
| وکالت و بیرسٹری | ۶۰۰۰ |
| ڈاکٹری | ۷۶۵ |

| | |
|---|---|
| تجارت | ۲ |
| سائنس | ۵۶ |

ان اعداد کو پیش کر کے وائس چانسلر موصوف نے سائنس کی جانب سے بے التفاتی پر تفصیل کے ساتھ اظہار افسوس کیا۔

---

قبل از جنگ کے ایک تخمینہ کے بموجب مختلف مغربی زبانون کی وسعت حسب ذیل تھی:-

| | |
|---|---|
| انگریزی | ۱۶ کرور |
| جرمن | ۱۳ کرور |
| روسی | ۱۰ کرور |
| فرنچ | ۷ کرور |
| اسپینی | ۵ کرور |
| اطالوی | ۵ کرور |
| پرتگالی | ۲½ کرور |

اسی تخمینہ کے مطابق دنیا مین کل ۳۰۰۵ زبانین (اصلی اور انکی شاخین ملاکر) بولی جاتی ہین۔

---

ایک انگریزی ماہر لغت والسنہ کہتا ہے کہ اسوقت اگرچہ متعدد زبانین زوال و انحطاط پذیر ہو رہی ہین، لیکن انکے مقابلہ مین انگریزی زبان کی وسعت برابر ترقی کرتی جا رہی ہے، اور ترقی بھی بہت تیز رفتاری کے ساتھ، چنانچہ اسکا اندازہ ان انگریزی ڈکشنریون کی روز افزون تعداد الفاظ سے ہوگا، جو وقتاً فوقتاً شایع ہوتی رہتی ہین، ذیل مین چند انگریزی ڈکشنریون کے

نام مع اُنکے سنین طبع و تعداد الفاظ درج کئے جاتے ہین، جس سے اس مسئلہ پر پوری روشنی پڑیگی۔

| نام ڈکشنری | سال طبع | تعداد الفاظ |
|---|---|---|
| جو ولکرس ڈکشنری | سنہ ۱۶۱۶ء | ۵۰۸۰ |
| گلاسو گریفیا | سنہ ۱۶۵۶ء | ۸۰۰۰ (تقریباً) |
| نیو ورلڈ آف انگلش ورڈس | سنہ ۱۶۵۸ء | ۱۳۰۰۰ |
| " (طبع ششم) | سنہ ۱۷۰۶ء | ۲۰۰۰۰ |
| جانسنس ڈکشنری | سنہ ۱۷۵۵ء | ۵۰۰۰۰ |
| ووسٹرس ڈکشنری | سنہ ۱۸۲۸ء | ۱۰۵۰۰۰ |
| وبسٹرس ڈکشنری | سنہ ۱۸۳۰ء | ۱۶۰۰۰۰ |
| امپریئل ڈکشنری | سنہ ۱۸۹۲ء | ۲۰۰۰۰۰ |
| اسٹینڈرڈ ڈکشنری | سنہ ۱۸۹۴ء | ۳۱۸۰۰۰ |
| " (طبع ہفتم) | سنہ ۱۹۱۳ء | ۴۵۰۰۰۰ |

جنگ کے بعد انگریزی زبان کے ذخیرۂ الفاظ مین اور زیادہ اضافہ ہوگیا ہے،

---

اہل ہند اس خبر کو مسرت سے سُنین گے کہ اُن کا ایک ہموطن پیرس کے مشہور پاسٹور انسٹیٹیوٹ کی لیبوریٹری (طبی معمل) مین کام کر رہا ہے، ڈاکٹر ہیمندرناتھ گھوش، ایم، بی، چند سال ہوئے کلکتہ کے کارمائیکل میڈیکل کالج ہسپتال مین "ہاؤس فزیشن" کی حیثیت سے کام کرتے تھے، اب وہ مشہور طبی مکتشف میو دایبرگ کی ماتحتی مین پیرس کے مشہور پاسٹور

انسٹیٹیوٹ مین کامیابی کے ساتھ اپنے خدمات انجام دے رہے ہین،

---

سرجے، سی، بوس کے اجتہادات واکتشافات سے دنیا جون جون روشناس ہوتی جاتی ہے، اُسیقدر اُنکی شہرت وعظمت مین اضافہ ہوتا جاتا ہے، سر رچرڈ گریگوری اسوقت انگلستان مین طبعیات کے مُسلّم ومستند استادِ فن ہین، اُنھون نے مشہور سائینٹفک ہفتہ وار نیچر مین ایک مفصل مضمون بوس پر تحریر کیا ہے، اور اسمین بوس کے کارنامون کو طبعیات مین نیوٹن کے اکتشافات مسئلہ کشش کے مساوی رکھتے ہین، پروفیسر ممفرڈ، ایڈیٹر سوشیالوجیکل ریویو نے ایک مضمون مین اسی قسم کی مدح سرائی کی ہے، مشہور محقق وماہر سائنس پروفیسر گیڈس نے ایک مستقل کتاب بوس کی زندگی اور اُنکے کمالات پر شائع کی ہے، اور یہ اعتراف صرف برطانوی فضلاءِ فن تک محدود نہین بلکہ اسمین تمام دنیا کے ماہرین فن شریک ہین، جنمین خاص طور پر قابل ذکر برلن کے فزیالوجسٹ (ماہر عضویات) ہیبرلینڈٹ، پیرس کے ماہر فلکیات ڈی لینڈر، اور اسٹاکہام کے ماہر طبعیات ارہینیس ہین،

---

انڈین سائنس کانگرس کا آٹھوان سالانہ جلسہ کلکتہ مین ۲۱ جنوری سے ۵ فروری تک منعقد ہوتا رہا، صدر جلسہ سر راجندر ناتھ مکرجی تھے، جو بہت بڑے کارخانہ دار ہین، اور مسائل صنعت وحرفت مین صاحبِ فن تسلیم کئے جاتے ہین، کانگرس کا افتتاح گورنر بنگال نے کیا، اور صدر کی تقریر کے بعد کانگرس مندرجۂ ذیل شعبون مین تقسیم ہوگئی، ۱ زراعت ۲ طبعیات وریاضیات ۳ کیمیائیات، حیوانیات، نباتات، ارضیات، طبیات، علم الاقوام وعلم الانسان، ہر شعبہ کا ایک جداگانہ صدر تھا، اور اُسکی زیرِ صدارت مسائل متعلقہ پر سرگرمی سے بحثین

ہوتی رہین، یہ کانگرس ابتداءً سنہ ۱۴ء مین پروفیسر میکمہن (کیننگ کالج لکھنؤ) کی تحریک پر ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال کی زیر سرپرستی قائم ہوئی تھی، اور اسوقت سے اُسکے سالانہ اجلاس ہندوستان کے ہر قطعہ، کلکتہ، مدراس، لکھنؤ، بمبئی، بنگلور، لاہور، ناگپور مین منعقد ہو چکے ہین، اسکی صدارت کے لئے ہر سال ہندوستان کا کوئی ممتاز ماہر فن منتخب ہوتا ہے، اصحاب ذیل ابتک اُسکی کرسئ صدارت کو رونق دے چکے ہین:-

سنہ ۱۹۱۴ء، سر آسوتوش مکرجی (وائس چانسلر کلکتہ یونیورسٹی و ماہر ریاضیات)

سنہ ۱۹۱۵ء، میجر جنرل بینرمین، (مشہور ڈاکٹر)

سنہ ۱۹۱۶ء، سر سڈنی بررڈ، (سروییر جنرل)

سنہ ۱۹۱۷ء، سر الفرڈ بورن، (ڈائرکٹر بنگلور انسٹیٹیوٹ آف سائنس)

سنہ ۱۹۱۸ء، ڈاکٹر گلبرٹ واکر، (ماہر علم الجو)

سنہ ۱۹۱۹ء، سر لیونارڈ راجرس، (محقق فن طب)

سنہ ۱۹۲۰ء، سر پرفلا چندر رائے، (مشہور ماہر کیمیائیات)

سنہ ۱۹۲۱ء، سر راجندر ناتھ مکرجی، (ماہر صنعت و حرفت)

---

کچھ روز ہوئے ویسٹ منسٹر ہل (انگلستان) کی ایک کوٹھی کی چھت ایک مزدور درست کر رہا تھا کہ زمین سے ۹۰ فٹ کی بلندی پر اُسے مٹی اور جالے مین لپٹی ہوئی دو چیزین معلوم ہوئین، صاف کرنے کے بعد دو ٹینس کے گیند نکلے، محققین کا خیال ہے کہ یہ گیند شاہ ہنری ہشتم (سنہ ۱۵۰۹ء تا سنہ ۱۵۴۷ء) کے زمانہ کے ہین، ایک بڑا گیند ہے جسکا قطر ۲ ½ انچ کا ہے، دوسرا چھوٹا ہے اُسکا قطر ۱ ¾ انچ کا ہے، دونون پر چمڑا چڑھا ہوا ہے،

چینیوٹیون کے متعلق عجیب و غریب روایات کتابون مین بکثرت ملتی ہین، حال کے فن حشرات الارض کے ایک عالم نے اُنکے متعلق چند مزید معلومات کا اضافہ کیا ہے، مثلاً یہ کہ سرخ چیونٹی کی ایک خاص نوع بیحد جنگجو واقع ہوئی ہے، اسکی ہر فرد ہر وقت کارزار و مقاتلہ مین مصروف رہتی ہے، بر این ہمہ آرام طلب بھی اسقدر ہے کہ بغیر خادم یا غلام کے گزارہ نہین کرسکتی، اسلئے اپنے سے کمزور تر حشرات پر حملہ کرکر کے اُنھین اپنی غلامی اور خدمتگزاری مین لاتی رہتی ہے، سب سے بڑھکر عجیب بات یہ ہے کہ چیونٹیون کی ایک ایسی قسم بھی دریافت ہوئی ہے جو سانپ تک کو ہلاک کرڈالتی ہے، سانپ جونہی آتا ہوا دکھائی دیتا ہے، یہ چیونٹیان سیکڑون بلکہ ہزارون کی تعداد مین دفعتہً پرا جما کر حملہ کردیتی ہین، اور ایک ہی وقت مین اسکے جسم کے ایک ایک ریشہ پر کئی کئی چمٹ جاتی ہین، سانپ اس آفتِ ناگہانی سے گھبرا کر دیوانہ ہوجاتا ہے، اور تڑپ تڑپ کر جان دیدیتا ہے، اُسکے مرجانے کے بعد یہ ننھی مخلوق اسکے گوشت کا ایک ایک ریشہ کھا جاتی ہے، صرف پوست و استخوان چھوڑ دیتی ہین، افریقہ کے جنگلون مین اُنکی ایک ایسی نوع بھی پائی جاتی ہے، جس سے درندے تک دہشت کھاتے ہین، اور جسکے بے پناہ حملہ کے مقابلہ مین انسان دریا مین کود پڑنے کو ترجیح دیتا ہے،

---

شہر ہوسٹیڈ کے نواح مین ایک مہیب و قوی ہیکل بندر آیا ہوا ہے، جسکے ہیبت سے تمام اہل دیہات لرزان رہتے ہین، سب نے مل کر ایک روز اس بندر کو آبادی سے باہر ہنکا دیا اور اُسکی نگرانی رکھی کہ پھر وہ کسی طرح آبادی کے اندر قدم نہ رکھنے پائے، اس بندر نے جب یہ دیکھا کہ فاقہ کشی کی نوبت آرہی ہے، تو گاؤن والون کی گایون کا جو جنگل مین چرا کرتی ہین دودھ پینا شروع کردیا، گائین جنگل مین چرتی ہوتی ہین اور یہ بندر آکر بالکل انسان کی طرح

ان کا دودھ پی لیتا ہے، ہائی لینڈ پارک کے زندہ عجائب خانہ کے ایک افسر کا بیان ہو کہ یہ جانور اپنی نوعیت مین بالکل یکتا ہے،

---

امریکہ کے مشہور مکتشف ٹامس ایڈیسن، رسالہ امریکن میگزین مین لکھتے ہین کہ مین آجکل ایک جدید مشین کی تکمیل مین مصروف ہون، جسکے ذریعہ سے عالم ارواح سے نامہ وپیام بالکل ممکن ہوجائیگا، اس مشین کی قوتِ احساس بہت ہی تیز و نازک ہوگی، اور اُسکے ذریعہ سے ان حسیات تک کا ادراک ہوسکیگا جو ابتک تمام غیر مادی ذرایع سے غیر مدرک ہین، ایڈیسن کو پوری توقع ہے کہ تھوڑے ہی عرصہ مین اس آلہ کی مدد سے عالمِ اجسام و عالم ارواح کے درمیان بے تکلف نامہ و پیام شروع ہوجائیگا، اور چونکہ آلۂ پیام رسانی ایک مادی مشین ہوگی جو لاسلکی تار برقی سے ملتی جلتی ہے، اسلئے اغلباً سب سے پہلے علماے سائنس اور تار برقی کا تجربہ رکھنے والے ہی اپنی موت کے بعد اُدھر سے پیام بھیج سکین۔

---

جنوبی فرانس کے ایک غار مین ایک تصویر برآمد ہوئی ہے، جو ہرن کی ہڈی کے اوپر منقوش ہے، اور مچھلی کی ہے، مِڑا ے لنکسٹر، نامور سائنٹسٹ نے اس تصویر کا جو بہت ہی بوسیدہ حالت مین ہے، بغور امتحان کرنے کے بعد اپنی یہ راے ظاہر کی ہے، کہ یہ بیس(۲۰) ہزار سال پیشتر کے فنِ مصوری کا نمونہ ہے،

---

ایک سائنٹفک رسالہ لکھتا ہے کہ بعد از جنگ گرانی کے اثرات سے جہان دنیا کا ہر شعبہ، ہر صیغہ، ہر محکمہ زیربار ہو رہا ہے، وہان لندن کے زولاجیکل گارڈن (زندہ عجائبخانہ)

حیوانات) پر بھی اس عام گرانی کا بہت گہرا اثر پڑا ہے، اور ایسا ہونا بلا وجہ نہین، اسلئے کہ جتنے جانور اس باغ مین رہتے ہین، سب کی غذاؤن کے لئے اب نہایت گران قیمت پر سامان خرید نا ہوتا ہے، مثلاً بندرون کے لئے تازہ میوؤن اور پہلون کی ضرورت ہوتی ہے، میوہ خور جانور ہر ہفتہ کم از کم دو ہزار کیلے کی پہلیان کہا جاتے ہین، اور اسی کے تناسب مقدار مین اخروٹ، سُپاری، وغیرہ، بعض پرندون کی غذا انڈے ہین، جنگ سے قبل ہر سال ۳۳ ہزار درجن انڈے صرف ہوتے تھے، بعض اور پرندے ایسے ہین جو بغیر حشرات الارض کو کہاے ہوئے زندہ نہین رہ سکتے، اور اُنکے لئے بلجیم سے خاص طور پر کیڑون مکوڑون کا ذخیرہ منگانا پڑتا ہے، یہ کیڑے جو پہلے فی پونڈ (آدھ سیر) ۳½ شلنگ مین ملجاتے تھے، اب پندرہ شلنگ سے کم مین نہین پڑتے، درندون (شیر، چیتے، تیندوے، بھیڑئے وغیرہ) کے گوشت کی ضرورت بہت بڑی تعداد مین ہوتی ہے، چنانچہ صرف گھوڑون ہی کی لاشین ہر سال تین سو سے زاید کی تعداد مین اس کام مین آتی ہین، بکثرت ایسے حیوانات ہوتے ہین، جنکے لئے گہاس یا پیال کے بستر کی ضرورت ہوتی ہے، اور اسکے لئے سالانہ ہزارون من یہ چیزین خرید کرنا ہوتی ہین، ہاتھی کی پُرخوری ضرب المثل ہے، ایک عظیم الشان ذخیرۂ غذا محض ہاتھیون ہی کی نذر ہو جاتا ہے، بعض جانور بغیر مچھلی کے نہین زندہ رہ سکتے، انکے لئے مچھلیون کا انتظام کرنا ہوتا ہے، وقس علی ہذا۔

---

ایشیاٹک سوسائٹی آف بنگال کے پریسیڈنٹ اسوقت مہا مہوپادھیا ہر پرشاد شاستری ہین، اُنھون نے انجمن مذکور کے سامنے حال مین اپنے خطبۂ صدارت مین بیان کیا کہ ۱۸۹۸ء تک حکومت ہند کو اثریات ہند سے مطلق التفات نہ تھا اور محکمہ آثار قدیمہ برائے نام موجود تھا

بلکہ حکمرانون کو کہنا چاہیئے کہ ہندوستان کی قدیم یادگارون سے ایک طرح کا عناد تہا، چنانچہ ایک قدیم گورنر جنرل کی تو یہ راے تھی کہ تاج محل آگرہ کے سنگ مرمر کو فروخت کر کے حکومت ہند اپنی مالی مشکلات کو حل کرے، ۱۸۹۹ء مین لارڈ کرزن والیسراے ہو کر آے اور اُنھون نے آتے ہی اس صورت حال کو بدلدیا، اُنھون نے قدیم آثار کو نہ صرف تباہی و بربادی سے روکا، بلکہ ایک خاص قانون پاس کر کے اُنکے تحفظ اور بقا کا بھی سامان کر دیا، اور سب سے بڑھکر یہ کہ محکمۂ آثار قدیمہ کی باگ اُنھون نے ایسے شخص (سرجان مارشل) کے ہاتھ مین دیدی جس سے موزون تر انتخاب اس منصب کے لئے ممکن ہی نہ تہا، اُنکے عہد مین اتنا ہی نہین ہوا کہ اُنکے ماتحتون نے پوری مستعدی اور جانفشانی سے کام کرنا شروع کر دیا، بلکہ انکی نگرانی مین ہندوستان کا چپہ چپہ اثری تحقیقات کے لئے کھود ڈالا گیا، سارناتھہ، پشاور، ٹیکسلا، سانچی، سہیٹ، مہیٹ، چارسدا، بسناگر، ماندور، راجگیر، برہمن آباد، پاٹلی پتر، بہیجا، بسارہ، کسیا، ماٹودود (متھرا) نلندا وغیرہ مین آثار قدیمہ سے متعلق سرمایہ معلومات مین عظیم الشان اضافہ ہوا ہے، سارناتھہ مین خاص وہ مقام دریافت ہو گیا ہے جہان گوتم بدھ نے سب سے پہلے تبلیغ مذہب کی تھی، ٹیکسلا مین جو کتبے آرامی زبان مین ملے اُن سے یہ ثابت ہو گیا ہے کہ اس سرزمین پر چھٹی صدی قبل مسیح مین ایرانیون کا قبضہ تہا، اسی طرح کی اور بھی تاریخی حیثیت سے بیسیون قیمتی تحقیقات حاصل ہوئی ہین۔

---

# آثارِ علمیہ و ادبیہ

## شہر آشوب

مرزا سالک مرحوم دہلوی کے غیر مطبوعہ کلام کا ایک صفحہ

جہان مین جتنے شہر تھے جہان جہان آباد — بس ان بلاد مین تہا منتخب جہان آباد

خراب ہو کے نہ پوچھو ہوا کہان آباد — مگر عدم کو کیا اُس نے گلستان آباد

فلک نے کس سے کہون کیون مٹا دیا اسکو

ارم کا جوڑ سمجھکر اُٹھا لیا اُسکو

زمین پست یہان کی تھی آسمان منظر — ہر ایک ذرہ یہان کا تہا مہر کے ہمسر

یہان کی خاک تھی اکسیر سے بھی کچھ بہتر — یہان کے آب مین آبِ حیات کا تہا اثر

نسیم خلد سے بہتر سموم تھی یہان کی

یہ وہ چمن ہی کہ دنیا مین دھوم تھی یہان کی

ہر اک مکان یہان کا تھا اک مکانِ سرور — ہر ایک کوچہ یہان کا تہا اک جہانِ سرور

ہر اک دکان یہان کی تھی اک دکان سرور — غرضکہ شہر نہ تہا، تہا یہ ایک کانِ سرور

جدہر کو دیکھیے آواز بربط و نے ہے

نہ جانتا تہا کوئی رنج و غم کو کیا شے ہے

یہ شہر کسلیئے برباد ہو گیا یا رب؟ — لگی کسی کی یہ کیا ایسی بد دعا یا رب؟

یہانکے لوگون سے کیا ہو گئی خطا یا رب؟ — ہوئے ہین کسلیئے یہ مورِ جفا یا رب؟

غرض تھی غدر سے ہو وین گناہگار ثقات

وگرنہ ہوتے نہ ہرگز سزاے دار ثقات

چلی تھی دہر مین گویا ہوا یہ چوبائی　　کہ فوج باغیہ چار دن طرف سے یان آئی

تمام شہر کی خوب آکے خاک اڑوائی　　یہ باد تند تھی خاشاک کی تماشائی

رہی نہ خاک بھی امن و امان کی صورت

کچھ اور ہوگئی سارے جہان کی صورت

یہ انقلاب ہے یا ہی قیامت صغرا!　　کوئی نہین ہی کہ جسکے رہی ہون ہوش بجا

ہوئی ہے آدمی کی شکل شہر مین عنقا　　بنا ہی ہو کا مکان اس سے ہر گلی کوچا

ہوئے ہین لوگ یہان نکے کہان آباد

ہر ایک گاؤن بنا ہے مگر جہان آباد

کسیکے لب پہ ہی نالہ کسیکی چشم ہے تر　　کسیکا چاک گریبان ہی اور کوئی مضطر

کسیکا ہاتھ ہی دل پر کوئی ہی تھامے جگر　　غرضکہ رنج سے خالی نہین ہی کوئی بشر

بجاے زمزمہ ہر جاے شیونِ غم ہے

محلِ عیش تھا یا اب سراے ماتم ہے

مکان شکستہ ہین مانند خاطرِ مایوس　　اجاڑے کوچے بسانِ دلِ الم مانوس

وہ شکل ہی نہ رہی شہر ہوگیا معکوس　　ستم کیا فلکِ بدشعار نے افسوس

یہ وہ جگہ ہی جسے دیکھنے کو خلقت آے

اور اب جو دور سے دیکھے کوئی تو عبرت آے

سمجھکے اپنا ٹھکانا گئے جہان ہلوگ　　ذلیل یان سے زیادہ ہوئے وہان ہلوگ

بنے ہین طائر گم گشتہ آشیان ہملوگ پڑے ہین امن کے طالب کہان کہان ہملوگ

زمین ہوگئی دشمن نپائی جاے ثبات

ٹہر سکا نہ کسی جاے اپنا پاے ثبات

وہ لوگ کہانئے جنکی نشاط کی قسمین پڑے ہین طالع ناساز گار کے بس مین

محل مین رہتے تھے یا اب پڑی ہین مجلس مین نہ تاب دل ہین نہ طاقت ہی جان بیکس مین

جو تشنہ لب ہون تو آب دم سنان موجود

جو گرسنہ ہون تو کہانے کو گولیان موجود

وہ جنکے طبع کہ آسودگی پہ مائل ہے پیادہ کیونکہ چلین ناقہ ہی نہ محمل ہے

اُٹھائین ایک قدم بھی اگر تو مشکل ہے قدم کہے کہ ٹہر جاؤ یہ ہی منزل ہے

سرون پہ بوجہہ ہی گٹھری کا لڑکھڑاتے ہین

بس اپنے جی کی طرح بیٹھ بیٹھ جاتے ہین

لکھون مین پردہ نشینون کا حال کیا ہے ہے بیان مجھسے ہو کیونکر یہ ماجرا ہے ہے

نہ آئی جنکی کبھی در تلک صدا ہے ہے نکل کے گھر سے چلین ہین پیادہ پا ہے ہے

کبھی جو غصہ مین بھی جامہ سے نہ باہر ہون

غضب ہی یہ کہ وہ یون بے ردا و چادر ہون

ہجوم مسجد جامع کا کیا کرون اظہار صف ملائکہ ہوتی جہان نماز گذار

ہر ایک صف مین نہ رہتا مصلیون کا شمار اب اسکو دور سے بھی دیکھنا ہوا دشوار

نماز ہے نہ اذان ہے نہ کوئی جاتا ہے

جب اسکو دیکھئے خالی تو جی بھر آتا ہے

وہ اسکی گرد کے بازار اور وہ زینت ہجومِ خلق سے ہر روز ایک نئی صورت
کہ جسکے دیکھنے سے طبع کو ہو اک فرحت یہاں سے جائے کسی میلہ مین تو ہو نفرت

الٰہی کیا ہوئے اجناس رنگ رنگ کے ڈھیر
پڑے ہوئے ہین گِل و خشت و چوب و سنگ کے ڈھیر

دراز دستیٔ دیہاتیانِ بد انجام خدا دکھائے نہ صورت کبھی سنائے نہ نام
کسی طرح سے سمجھ مین نہ آئے جنکا کلام گریز پا جو نکل کر گئے، سلٹے وہ تمام

لٹا لباس تلک آبرو بھی ہان کھوئی
گرہ مین کچھ بھی نہ نکلا تو نقدِ جان کھوئی

بچا ئے جان کے اس جان کی محبت مین گئے جو مضطربانہ کسی ریاست مین
تو گبرو دار سے آئے وہان بھی آفت مین یہان سے اور زیادہ پہنسے مصیبت مین

جو نقد کچھ ہے تو مخبر کے قرضدار رہے
دگر نہ بے گنہی مین گناہ گار رہے

یہ حال دیکھ کے سالک اُڑے جو بہری ہوش بسانِ صورتِ دیوار رہ گیا خاموش
ہجومِ فکر سے خون دل مین مارتا تھا جوش ............ [1]

رسید مژدہ کہ ایامِ غم نخواہد ماند
چنان نماند چنین نیز ہم نخواہد ماند

---

[1] کاغذ بوسیدہ و کرم خوردہ تھا حروف و نقوش اُڑ گئے۔

# ادبیات

## غزل

حسام الملک نواب سید علی حسن خان صاحب طاہر

جورِ بتان کی کچھ تو مکافات چاہیئے
اِن کافرون سے "ترکِ موالات" چاہیئے

نیرنگیٔ صفات ہے اک جلوۂ سراب
عاشق ہمیشہ مست مے ذات چاہیئے

سر ہو گی فلسفی سے نہ ہرگز مہم عشق
گاندھی کی طرح صاحبِ جذبات چاہیئے

فیضانِ عشق کے ہین جہان مین ہزار رنگ
اچھے بُرون سے سب سے ملاقات چاہیئے

مانا کہ شیخ آپ ہین مستجمعِ صفات
للّٰہیت بھی قبلۂ حاجات چاہیئے

گر قابلِ جزا نہین عاشق سزا تو دو
آخر عمل کی کوئی مکافات چاہیئے

ہی بگناہ ہون پہ مجھے اعترافِ جرم
اب تم کو بھی تلافیٔ مافات چاہیئے

آجاتے ہین طواف کو رندانِ مست بھی
کعبہ کے پاس کوئی خرابات چاہیئے

طاہر کبھی ہے ذکرِ عدو سرزنش کبھی
انکو تو چھیڑنے کے لئے بات چاہیئے

## خونِ جگر

کلام جناب جگر مرادابادی

یہی ہے سب سے بڑھکر محرمِ اسرار ہو جانا
میسر ہو اگر اپنا ہمین دیدار ہو جانا

نمایان چرخ پر پردہ صبح کے آثار ہو جانا
یکایک غیرۂ رنگِ رخِ بیمار ہو جانا

محبت مین کہان ممکن ذلیل وخوار ہوجانا — کہ پہلی شرط ہے انسان کا خوددار ہوجانا

اُدہر دامن کسیکا جہاڑ کر محفل سے اُٹھ جانا — اِدہر نظرون مین اک اک چیز کا بیکار ہوجانا

اثر لینا تہا ہمکو ہر ادائے حسن سے اُنکی — مگر لازم نہ تہا رسوا سرِ بازار ہوجانا

وصال و ہجر کے جہگڑون نے فرصت ہی نہ دی ورنہ — مآلِ عاشقی تہا روح کا بیدار ہوجانا

ہوا کا اُسطرف اُنکی نقابِ رُخ اُلٹ دینا — اِدہر اک اک لہو کی بوند کا سرشار ہوجانا

زبان گو چُپ ہوئی، دل مین تلاطم ہی وہی برپا — نہ آیا آج تک محوِ خیالِ یار ہوجانا

کہیگا چارہ گر پر رازِ غم کیا درد کے ہوتے — کہ آتا ہی اُسے خود نبض کی رفتار ہوجانا

کہان کے خلد و جنت آنکہہ اُٹہا کر بھی نہ دیکہین ہم — جو ممکن ہو کسیکا سایۂ دیوار ہوجانا

گہ مین ہر ہر قدم پر بجلیان راہِ محبت مین — بڑی مشکل سے آیا طالبِ دیدار ہوجانا

---

## باب التقریظ والانتقاد

# ڈاکٹر اقبال کی اسرار خودی
## کا
# انگریزی ترجمہ

ہم مشرقیون کی غلامانہ دماغی نفسیت کا ایک اثر یہ بھی ہے کہ ہم اپنے انمول جواہرات کی قدر اسوقت جانتے ہین جب ہمارے آقایانِ یورپ اسکو ہمارے خزانہ سے منتقل کرکے اس سے اپنی دکان سجاتے ہین اور ہم تماشائی بنکر انکو دیکھتے ہین، اور اسوقت اپنی قسمت پر ناز کرتے ہین، عمر خیام چوتھی صدی سے اس تیرہوین صدی تک ہمارے کتبخانون مین سربمہر خریطہ کی طرح محفوظ رہا، اور ہم اس سے آگاہ نہوئے، لیکن جب یورپ نے اس مہر کو توڑا اور اسکو وقف عام کیا تو ہم بھی اسکی قدر جاننے لگے، اور اسکے بیسیون ایڈیشن شایع ہوئے، عربی مین اسکا ترجمہ ہوا، ٹگور ہمارے ملک مین ہمارے درمیان اپنی شاعری کے بیسیون منازل طے کرتا رہا، لیکن ہم اسکے کمالات سے ناآشنا رہے، لیکن جب یورپ نے اسکو اچھالا تو ہماری آنکھین بھی اسکی طرف اٹھنے لگین، اور اب صرف یورپ ہی مین نہین بلکہ مشرق کی بھی متعدد زبانون مین اسکا ترجمہ ہوا، یورپ نے جو اسکی قدر کی اسکا اندازہ اس سے نہین ہوسکتا کہ لاکھہ روپیہ کا اعزازی انعام اسکے لئے پیش کیا بلکہ اس سے کہ یورپ کے دل مین ہندوستان کی رفعت کا سکہ بیٹھ گیا، مجھسے ایک دوست نے بیان کیا کہ ایک ہندوستانی یورپ مین سفر کر رہا تھا، اسی درجہ مین سویڈن، ناروے کے دو زن وشو بھی سفر کر رہے تھے، جب انکو معلوم ہوا کہ یہ ہندوستانی ہے تو انھون نے

پوچھا کیا تم اس ہندوستان کے رہنے والے ہو جس نے ٹیگور کو پیدا کیا ہے، اور جواب جب اثبات مین ملا تو ٹگور کے سبب رنگ ہموطن کے ساتھ اُنکی عقیدت اسقدر بڑھگی کہ وہ اپنے اس سفر کو نعمت غیر مترقبہ سمجھنے لگے، اور دلی اضطراب کے ساتھ پوچھا کہ ہندوستان کی تعلیمی حالت کا معیار کیا ہے، اور جب اُنھون نے اسکے جواب مین ۹ فیصدی سُنا تو اُنکو کسی طرح اُسکا یقین نہین آتا تھا، کہ جو ملک ٹیگور کو پیدا کرسکتا ہے وہان صرف ۹ فیصدی تعلیم ہو،

اسی معارف مین پڑھ چکے ہو کہ ٹگور کے کلام کا عربی مین بھی ترجمہ ہوچکا ہی، سفر ولایت سے واپسی مین چند یہودی بھی ساتھ تھے، مین اکثر انکے پاس بیٹھکر مختلف مسائل پر باتین کیا کرتا تھا، جب اُنکو معلوم ہوا کہ مجھکو عبرانی سے کچھ ذوق ہے تو عبرانی مین چھپی ہوئی ایک کتاب میرے سامنے پیش کی، اور کہا کہ یہ تمھارے وطن کا تحفہ ہے، یہ دیکھکر کسقدر تعجب ہوا کہ عبرانی سی مردہ زبان بھی ٹیگور کی شاعری سے زندہ کیجا رہی ہے، یہ عبرانی مین گارڈنر کا ترجمہ تھا -

اقبال کی زبان غالباً بیس برس سے ہندوستان مین زمزمہ پرواز ہے، ہمارے نوجوانون کے کان اُسکی سامعہ نوازی سے بہت کچھ لذت گیر ہوئے ہین، لیکن ابتک اُسکی قدردانی کا کافی صلہ مصنف کو ہم نے ادا نہین کیا، پیرس مین جب ہماری ملاقات ذکاء الملک سابق وزیر تعلیمات ایران، اور علامہ محمد عبدالوہاب قزوینی (مشہور ایرانی عالم اور صاحب قلم) سے ہوئی، اور امم اسلامیہ کی نشاۃ ثانیہ کا ذکر آیا تو ہم نے اقبال کے فلسفہ کا ذکر کیا، اور محترم محمد علی نے رموز بیخودی اور اسرار خودی کا اپنا نسخہ اُنکے مطالعہ کو عنایت کیا، وہ دیکھکر بیحد محظوظ ہوئے اور اسوقت مجھے نظر آیا کہ اسکی فارسی زبان نے اُسکے دائرۂ اثر کو کتنا بڑھا دیا ہے، اور معارف نے رموز بیخودی پر تبصرہ کرتے ہوئے یہ جو لکھا تھا کہ "ہمارے ہندی شاعر نے فارسی زبان اسلیے اختیار کی ہے تاکہ ممالک اسلامیہ کا ایک بڑا طبقہ اُس سے بہرہ اندوز ہو" بالکل

سچ نظر آیا،

بہرحال اُسکی فارسی زبان کی عمومیت سے ممالک اسلامیہ مین اُسکے خیالات کی اشاعت کا تخیل ابتک کما حقہ پورا نہوا، اور شاید اہل مشرق اُسکی اہمیت کو ابتک نہین سمجھے، لیکن دو گذشتہ سالون کی بنا پر ہمکو یقین ہے کہ اب جبکہ انگریزی قالب اُس نے اختیار کر لیا ہے تو یکایک اُسکی وقعت مشرقی غلامون کے لئے چار چند ہو جائیگی، اور ایران و افغانستان و ترکستان کے اہل دماغ و ارباب فکر اسکی حقیقت کے طلبگار ہونگے، اور نوجوان ہندوستان بھی اپنی قدر شناسی کے معیار کو اب اور بھی زیادہ بلند کریگا،

معارف کے شذرات مین یہ خبر درج کیجا چکی ہے کہ اسرار خودی کا ترجمہ انگریزی مین چھپکر شایع ہوگیا ہے، یہ ترجمہ پروفیسر نکلسن معلم فارسی دار الفنون کیمبرج کے قلم سے ہوا ہے (یہ وہی پروفیسر نکلسن ہین جو تاریخ ادبیات عربی (یعنی لٹریری ہسٹری آف عربیا) کے مصنف ہین) میکملن اینڈ کو نے اس ترجمہ کو چھاپا ہے، اور انگلستان کے مشہور مشرقی کتب فروش لیوزک اینڈ کو کے ذریعہ سے اسکی اشاعت ہوئی ہے، او ربمبئی اور کلکتہ کے عام انگریزی کتب فروشون سے ملسکتا ہے، سات شلنگ چھ پنس اُسکی قیمت ہے،

ذیل مین ہم مترجم کے مقدمہ کے اقتباسات شایع کرتے ہین، جنمین اُس نے شاعر اور اُسکی شاعری پر اپنے خیالات ظاہر کئے ہین،

"اسرار خودی پہلی مرتبہ ۱۹۱۵ء مین بمقام لاہور شایع ہوئی، مین نے اسی زمانہ مین اُسے پڑھا اور اسقدر متاثر ہوا کہ اقبال کو جن سے میری کیمبرج کی ملاقات تھی، اسکے انگریزی ترجمہ کی اجازت کے لئے لکھا۔"

"اقبال ایک ہندوستانی مسلمان ہے، اُس نے اپنے ممالک مغرب کے قیام کے زمانہ

مین موجودہ فلسفہ کا اچھی طرح مطالعہ کیا ہے، اور اسی فن مین کیمبرج اور میونش سے ڈگریان حاصل کی ہین"

اسکا پیغام نہ صرف مسلمانان ہند کے لئے مخصوص بلکہ وہ تمام عالم اسلامی کے لئے ہے، چنانچہ اسی مقصد کو مدنظر رکھکر اس نے اُردو کی جگہ فارسی کو اداے مطلب کے لئے منتخب کیا ہے، کیونکہ اول تو فارسی دنیاے اسلام مین بہت زیادہ مقبول ہے، اور دوسرے فلسفیانہ خیالات جس خوبصورتی اور وضاحت سے اس زبان مین ادا ہوسکتے ہین، کسی دوسری زبان مین ناممکن ہین"

اقبال نے ادبیات یورپ کو اچھی طرح پیا ہے، اسکا فلسفہ بہت کچھ نیٹشے Neitzsche اور برگسن (Burgson) کا ممنون احسان ہے، اور اُسکی شاعری ہمارے دل مین شیلی (Shelley) کی یاد تازہ کرتی ہے، لیکن اسپر بھی اسکا ہر خیال اور اسکا ہر قول ایک مسلمان کا خیال اور مسلمان کا قول ہوتا ہے، اور شاید اسی وجہ سے اسکا اثر زیادہ ہو، وہ ایک پرجوش مذہبی مسلمان ہے، وہ ایک نئے مکہ (معظمہ) کا خواب دیکھتا ہے، اسے ایک وسیع جمہوری دنیا نظر آتی ہے، جسمین تمام اسلامی ریاستین متحد و مشترک ہین، جسمین ملک وملت کی کوئی تمیز نہین، اسے قومیت اور شہنشاہی کی ضرورت نہین، اسکے خیال مین تو یہ چیزین انسان کو جنت سے محروم کردیتی ہین"۔ ایک دوسرے سے ناآشنا ہوجاتا ہی، برادرانہ جذبات مفقود ہوجاتے ہین، اور جنگ کا تلخ تخم بویا جاتا ہے، وہ سیاست کی جگہ مذہبی حکومت کا خواب دیکھتا ہے، "اُس میکیاولی" (Machiavelli) کو جو چھوٹے دیوتاؤن کی پرستش کرتا ہے اور جس نے بہتون کو اندھا (گمراہ) کر رکھا ہے، بُرا بھلا کہتا ہے،

یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ وہ جب کبھی مذہب کا نام لیتا ہے، تو اس سے اسکی مراد صرف

"مذہب اسلام" ہے، غیر مسلم کے معنی خدا کا منکر ہے (اور ایک حد تک) اسپر جہاد کرنا لازم ہے بشرطیکہ وہ محض لوجہ اللہ ہو، ایک آزاد و مخلص اسلامی برادری جسکا مرکز کعبہ ہو اور جو رشتہ حب اللہ والرسول سے بندھی ہوئی ہو، اقبال کا نقطۂ نظر ہے، "اسرار خودی" اور "رموز بیخودی" مین اسی کو نہایت متاثر خلوص کے ساتھ بیان کرتا ہے، اور ہم بجز تعریف کے کچھ نہین کرسکتے، اور اسکے ساتھ ہی ساتھ اسکے ذرائع حصول بھی بتاتا ہے، اول الذکر مین مسلم کی انفرادی حیثیت سے بحث ہے اور موخرالذکر مین جماعتی حیثیت سے ۔"

"جب ہم یہ خیال کرتے ہین کہ زبانِ کتاب مصنف کی مادری زبان نہین ہے تو اسکے کمالات شاعری پر تعجب آتا ہے، مین نے حتی الوسع جہانتک ہوسکا ہے اسکے لطف کو نثر مین قائم رکھنے کی کوشش کی ہے، اسمین بعض حصے تو ایسے ہین کہ ایکبار پڑھ لینے کے بعد انکو بھولنا مشکل ہے، شلاً وہ حصہ جہان وہ اس آنے والے آدمی کا نقشہ کھینچتا ہے، جسکے لئے دنیا منتظر ہے اور جو آکر تمام عالم کو نجات دلائیگا، یا مناجات جسپر کتاب ختم ہوتی ہے ۔"

"جلال الدین رومی کی طرح اقبال بھی اپنے مطالب کو زود فہم اور آسان بنانیکے لئے جا بجا حکایت و امثال سے کام لیتا ہے، کیونکہ اسکے سوا کوئی دوسری بہتر صورت نہین ۔"

پہلے پہل جب اسرار خودی عالم وجود مین آئی تو اس نے ہندی نوجوانون کو محوحیرت کردیا، ان مین سے ایک لکھتا ہے، "اقبال کا وجود ایک مسیحا سے کم نہین کہ اس نے ہماری مردہ لاش مین جان ڈالکر اسے متحرک کردیا ہے" اب یہ دیکھنا باقی رہ گیا ہے کہ یہ بیدار جماعت کس طرف کا رخ کرتی ہے، کیا یہ لوگ ایک دُور دراز "مدینۃ اللہ" کا خواب دیکھکر مطمئن ہوجائینگے یا ان اصولون کو وہ اسکے مصنف کے خیال کے برخلاف کسی دوسری غرض کے حصول کے لئے استعمال کرینگے؟ باوجودیکہ وہ واضح طور سے علانیہ قومیت پرستی (نیشنلزم) کی

مذمت کرتا ہے، تاہم اُسکے معتقدین کا خیال ہو کہ اس سے اُسکی کوئی دوسری مراد ہے"

مین ابھی سے یہ پیشین گوئی کرنا نہین چاہتا کہ اس کتاب کا کیا اثر ہوگا، اسکے بارہ مین کہا گیا ہے کہ "وہ اس زمانہ کا آدمی نہین، وہ قبل از وقت پیدا ہوا، اور وہ اس زمانہ کے لائق نہین"، ہم اُسکے خیال کو اسکے مذہب کے کسی فرقہ کے نقطۂ نظر سے مطابق نہین پاتے، اس سے اسلامی دماغ مین بڑی تبدیلی ممکن ہے، لیکن اسکی اہمیت ہمین اس واقعہ سے نہ سمجھنا چاہیئے، کہ ایک محدود عرصہ مین ایسا انقلاب بھی ہوسکتا"

افسوس ہے کہ مترجم نے نظم کا ترجمہ نثر مین کیا ہے، اس سے ڈر ہے کہ شاعری کی لطافت دُور ہوکر یہ مثنوی دوسری زبانون مین فلسفہ کی کوئی بوجھل کتاب نہ بنجائے۔

# مطبوعات جدیدہ

**تنقیدِ لسان الغیب**، پنجاب کے ایک بزرگ نے اردو مین دیوان حافظ کی شرح لکھکر شایع کی تھی، جناب مولوی ابوالحسن صاحب صدیقی بدایونی نے اس شرح پر ایک بسیط تنقید لکھکر اخبارون مین چھپوائی تھی، چونکہ وہ عام طور سے پسند کیگئی اسلئے اب مولویصاحب نے اسکو رسالہ کی صورت مین علٰحدہ شایع کیا ہے،

شرح مذکور کے اغلاط کی تصحیح کے علاوہ ایک اور کام ناقد نے یہ کیا ہے کہ شارح نے عام مطبوعہ متداول نسخون پر اعتبار کرکے اپنا نسخہ تیار کیا تہا، لیکن اُن مین اکثر غلطیان ہین، اسلئے ناقد نے متعدد قلمی اور مطبوعہ نسخون کے باہمی مقابلہ سے بہت سے اشعار کی بھی تصحیح کی ہے، اور اختلاف نسخ کی حالت مین بہترین اور صحیح ترین نسخہ کا انتخاب کیا ہے، خواجہ حافظ کے عاشقون کے لئے یہ رسالہ نہایت کار آمد ہے، اور سچ یہ ہے کہ ناقد نے بعض الفاظ کی تصحیح اور صحیح لفظ کی تلاش مین نہایت جانفشانی اور محنت صرف کی ہے، قیمت ۸ر نظامی پریس بدایون

**تقلید شخصی و سلفی**، جناب مولانا ابوالوفا ثناء اللہ صاحب امرتسری نے اس نام سے بحث تقلید مین یہ رسالہ لکھا ہے، اور مختلف مستند حوالون کی بنا پر یہ ثابت کیا ہے کہ صحابہ و تابعین مین تقلید شخصی کی بدعت رائج نہ تھی، اور متعدد مسائل پیش کرکے یہ بتایا ہے کہ اکابر علماء اور اجلۂ سلف، کبھی کبھی جمہور اور مجمع علیہ رائے سے بھی اپنا اختلاف ظاہر کرنے مین خوف نہین کہاتے تھے، قیمت ۷ر، دفتر اہلحدیث، امرتسر،

**مینائے سخن**، لکھنؤ کے دائرۂ ادبیہ نے منشی امیر احمد مرحوم مینائی کے واسوختون کا ایک

مجموعہ چھوٹی تقطیع کے موزون قالب مین شائع کیا ہے، امیر مرحوم نے متعدد واسوخت لکھی ہین اور لکھنو کے رنگ مین اچھے ہین، یہ مجموعہ امیر کے چھ واسوختون کا مجموعہ ہے، ابتدا مین مولوی محوی اور پروفیسر ثاقب کے مقدمے ہین،

۷۵ صفحے، قیمت ۸؍، دائرۂ ادبیہ لکھنؤ،

**نورِ امید،** جناب مولوی مظہر الدین احمد صاحب ایڈیٹر الامان نے اس رسالہ مین اسلام کے عروج وزوال کے اسباب سے بحث کی ہے، اور اسلام کی ازسرنو ترقی کے وجوہ وطرق بتائے ہین اور اسلام اور مغرب کی جمہوریتون کا باہم موازنہ کیا ہے، ۶۲ صفحے، قیمت ۶؍ دفتر الامان، نگینہ (روہیلکھنڈ)

**علی گڈھ میگزین،** علی گڈھ کالج کا علمی رسالہ علی گڈھ میگزین اُردو کا ایک سخت جان رسالہ ہے، جو کئی دفعہ مرمر کر جیتا ہے، یہ فخر اسی کو حاصل ہو کہ مولانا شبلی مرحوم اور ڈاکٹر آرنلڈ کی اس نے کبھی سرپرستی حاصل کی تھی، سید صاحب کے عہد مین بھی یہ سرسبز وشاداب رہا، ایڈیٹر معارف کو بھی یہ شرف پہنچتا ہے کہ اسکے ابتدائی مضامین سب سے پہلے اسی رسالہ مین چھپے تھے اسکے بعد یہ کچھ روپوش سا ہوگیا تھا، اب جب کالج یونیورسٹی بنگیا ہے تو پھر یہ رسالہ نئے کارکنون کے ہاتھون مین نئی زندگی کی کوشش کر رہا ہے، ارباب ذوق اگر پھر اسکی قدر دانی کرین تو امید ہو کہ اردو رسائل کی صف مین اپنی کرسی پھر یہ حاصل کرلے، قیمت ۵؍

جلد ہفتم | ماہ شعبان ۳۹ھ مطابق اپریل ۲۱ء | عدد چہارم

# مضامین


شذرات ۲۴۲-۲۴۶

اسلام کا اثر یورپ پر — مولوی قاضی احمد میاں صاحب جوناگڈھی ۲۴۷-۲۶۰

فتاواے ابن تیمیہ — مولوی ابوالحسنات صاحب ندوی رفیق دارالمصنفین ۲۶۱-۲۷۸

ہندوستان و عقلیت — مولوی ابونصر سید احمد صاحب بھوپالی ۲۷۹-۲۸۸

علوم مشرقیہ اور مدارس یورپ ۲۸۹-۲۹۸

اخبار علمیہ ۲۹۹-۳۰۷

ادبیات — جناب شبیر حسن صاحب جوش ملیح آبادی ۳۰۸-۳۰۹

تقریظ و انتقاد — "فلسفۂ جذبات" رسالہ اردو ۳۱۰-۳۱۸

مطبوعات جدیدہ — التنقیح فی ولادۃ المسیح، زچہ اور بچہ، آدیس قرنی تحریم شراب ۳۱۹-۳۲۰

# شذرات

حریت نسوان و مطالبہ حقوق نسوان سے متعلق انگلستان مین جو متعدد انجمنین اور مجالس قائم ہین، اُن مین سے ایک کا نام ویمنس فریڈم لیگ (انجمن حُریت نسوان) ہے، ۱۳۔ اکتوبر سنہ گذشتہ کو اس انجمن کا جلسہ نمبر ۱۴۴ ہائی ہلبورن مین منعقد ہوا، مسز میکلارن نے ایک طویل خطبہ ارشاد فرمایا، جسکا عنوان یہ تھا:-

"گھر مین باپ کا کوئی درجہ اگر ہے، تو کیا ہے؟"

اس جلسہ کی مفصل رُوداد لندن کے مشہور روزنامہ ڈیلی ٹلیگراف نے حال مین شائع کی ہے، مسز میکلارن کی تقریر کا خلاصہ یہ تھا کہ ایک نوجوان مرد نے ان سے اپنی یہ راے ظاہر کی تھی کہ والدون کو گھرون سے باہر نکال دینا چاہیئے، لیکن خود انکی راے اس باب مین اسقدر سخت نہ تھی، اُنکے نزدیک والدون کو اپنی اصلاح کا ایک اور موقع دینا چاہیئے، ہر نظام خانہ داری مین باپ کو جو افسر خاندان کی حیثیت حاصل ہوتی ہے اس دستور کو قطعاً جلد سے جلد بند ہو جانا چاہیئے، مسز موصوفہ کی تقریر کے بعد ایک ناکتخدا خاتون مس انڈرووڈ نے فرمایا کہ یہ سُنتے سُنتے کان تھک چکے ہین کہ خاندان کا حاکم مرد کو اور محکوم عورت کو رہنا چاہیئے، جب تک مساوات کامل پر عملدرآمد نہو گا، اصلاح حال کی کوئی صورت

ممکن نہین - ایک اور شریک صحبت نا کتخدا خاتون مس ریلے نے ارشاد فرمایا کہ قانون کی مدد سے مساوات کامل نافذ کرنا چاہیئے، اور سردست والدون کو گھرون مین رہنے کا موقع دینا چاہیئے، ایک صدی یا نصف صدی کے بعد عورت کی حکومت قائم ہو سکیگی -

---

ان تین تقریرون سے جلسہ کے رنگ کا کافی اندازہ ہو گیا ہوگا - یہ رائین انہین تین مقررون کی نہ تھین، بلکہ سارے جلسہ کی تھین، اسلئے کہ صداے مخالفت ایک متنفس نے بھی بلند نہ کی، بلکہ مختلف طریقون سے سب نے داد ہی دی، اور تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد تالیون اور قہقہون کی گونج مقررون کی حوصلہ افزائی کرتی رہی - جلسہ کی روداد مختلف انگریزی اخبارات مین شایع ہوئی، لیکن بجز دو ایک کے اور کسی اخبار نے بھی مقاصد جلسہ سے پرزور اختلاف نہین کیا، ایسی حالت مین اگر اس راے کو انگلستان کے جمہور یا کم از کم اسکے ایک معقول حصہ کی راے کا آئینہ سمجھا جاے تو غالبًا کسی قسم کی ناانصافی نہو، ہر شخص کا عمل خود اسی کے ساتھ ہے، اور ہر قوم اپنے عمل کی خود ہی ذمہ دار ہے لاتزر وازرۃ وزر اخری انگلستان اگر اپنی فلاح و بہبود اسی مین سمجھتا ہے تو باہر والون کو مداخلت کا کوئی حق بھی نہین لیکن صرف اسقدر گذارش ہے کہ اگر اسکے نوجوان طبقہ کی اس نظیر سے فائدہ اٹھا کر دوسری نوجوان قومین خود انگلستان کی حکومت و سلطنت، تہذیب و تمدن، قانون و معاشرت، تجارت و صنعت، زبان و ادب، علوم و فنون کے برخلاف، غدر و بغاوت پر کمر بستہ ہو جائین، تو شرط انصاف یہ ہے کہ اسے اس شے کا استقبال بھی تلوار کی جھنکار اور توپ کی گرج سے نہین بلکہ تالیون کے شور اور قہقہون کی گونج ہی سے کرنا چاہیئے

---

اللہ، اللہ، طبایع انسانی کے اختلافات بھی کس درجہ حیرت انگیز ہین، ایک طرف انسانون کی ایسی جماعت موجود ہے، جسکا اگر بس چلے تو والدون کا وجود ایک لمحہ کے لئے بھی نہ باقی رہنے پائے، دوسری طرف اِسی دنیا مین ایک ایسی آبادی بھی ہے جسکو ہر صبح کی تلاوت مین یہ احکام موکدہ ملتے ہین کہ "خدا کے سوا کسی کی عبادت نہ کرنا اور والدین کے ساتھ سلوک کرتے رہنا۔" (بقر۔ رکوع ۱۰) "خدا کی عبادت مین کسی کو شریک نہ بناؤ اور والدین کے ساتھ بہ حسن سلوک پیش آو" (نساء، رع ۶) "ہم نے انسان کو وصیت کر رکھی ہے کہ والدین سے سلوک کرتا رہے۔" (لقمان۔ ع ۱) اس قسم کے احکام صرف ایک یا دو جگہ موجود نہین، بلکہ کم از کم دس بارہ مقامات پر ملتے ہین، اور عموماً اطاعت والدین کا یہ فریضہ، فریضۂ توحید کے ساتھ ہی ساتھ ملتا ہے، جس سے یہ فدرۃً متبادر ہوتا ہے کہ توحید کے بعد انسان کا شاید سب سے بڑا فریضہ یہی ہے، ایک جگہ یہانتک تصریح کردی ہے کہ والدین اگر شرک پر مجبور کرین تو اس باب مین بیشک اُنکی اطاعت نہ کرنا چاہیئے، باایں ہمہ معاملات دنیوی مین اُنکے ساتھ حسن سلوک برقرار رکھنا چاہیئے۔ (لقمان۔ ع ۲)۔

---

احادیث نبوی مین اس سے بھی زیادہ صراحت و تاکید موجود ہے، ایک حدیث مین ہے کہ ایک شخص نے آنحضرت صلعم سے عرض کیا کہ میرے پاس مال ہے اور میرا باپ اسکا حاجتمند ہے، آپ نے فرمایا "تو اور تیرا مال دونون تیرے باپ کی ملک ہین"۔ ایک دوسری حدیث مین ہے کہ خدا کی خوشنودی والد کی رضامندی، اور خدا کی ناخوشی والد کی ناخوشی مین ہے، ایک اور حدیث مین ہے کہ جنت کے دروازون کا عمدہ ترین دروازہ باپ ہے۔ یہ اسی تعلیم کا اثر ہے کہ اسلامی لٹریچر کے شعبۂ اخلاق و ادب کی ایک ایک سطر اطاعت والدین کے مواعظ سے

لبریز ہے، ان مشرقی مواعظ، اور ایشیائی پند ناموں سے قطع نظر کرکے خود انجیل مقدس کا جسپر لفظاً سارا مسیحی یورپ ایمان رکھتا ہے، درس یہ ہے کہ "اپنے ماں اور باپ کی عزت کر" اور اس درس کی تکرار متی، لوقا، مرقس سب مین کیگئی ہے، لیکن ظاہر ہے کہ "عقلیت" کے دور مین "نقل" سے استناد کرنا خود اپنی کم عقلی اور تاریک خیالی کا ثبوت دینا ہے۔

---

حریت نسوان و برکات تمدن جدید کے سلسلہ مین یورپ ہی کے بعض موجودہ ارباب فکر ورائے کی رائے کا مطالعہ خالی از لطف نہوگا۔ مسٹر فریڈرک ہیرلسن انگلستان کے نہایت نامور ادیب و اہل قلم ہین، جو انیسوین صدی کے وسط سے علم وادب کی خدمت مین مصروف ہین، اور جنکی ادبی شہرت سے شاید ہی کوئی انگریزی خوان ناآشنا ہو، مذہباً وہ مسیحی نہین، بلکہ ایک آزاد خیال شخص ہین۔ فلسفۂ پازیٹوزم کے بانی آگسٹ کومٹ کے پیرو ہین اور مل، اسپنسر، ہکسلے، وغیرہ کے خاص دوست ورفیق رہ چکے ہین، اُنکی عمر اب ۹۰ سال تک پہنچ چکی ہے، اور حال مین جب اُنکی سالگرہ کا دن آیا تو متعدد اخبارات ورسائل نے اپنے اپنے نمایندے اُنکی خدمت مین شرف باریابی کے لئے بھیجے، ٹائمس کے نمایندہ سے اُنھون نے مفصل گفتگو کی، اور اس دوران مین الفاظ ذیل ارشاد کئے:-

"اس سلطنت (انگریزی) بلکہ کل مغربی تمدن کا مستقبل قریب نہایت نازک بلکہ خطرناک حالت مین ہے، قوت واقتدار کا اُن عوام کے ہاتھ مین آجانا جو اخلاقی وذہنی کسی حیثیت سے بھی حکومت کی صلاحیت نہین رکھتے، قحط، بغاوت وانقلاب کا پیش خیمہ ہے، مین اپنی ساری عمر اس امر کا شدید مخالف رہا ہون کہ سیاسی قوت کی باگ عورتون کے ہاتھ مین آئے، بلکہ اس امر کا بھی، کہ عورتین مردون کے خدمات وفرائض انجام دینے لگین،

اور مین اسوقت اپنی راے مین ایک ذرّہ تغیر کرنے کی وجہ نہین پاتا، عورتون کو انبوہ سادی سیاسی حقوق حاصل ہوگئے ہین، اسوقت کوئی کوشش اُنکی جانب سے اسکی ہورہی ہے کہ نظام خاندان کو تباہی سے، اور دستور نکاح کو انحطاط سے بچایا جائے؟ . . . . عورت کا اصلی غرض صرف یہ ہے کہ مرد کی اخلاقی و روحانی دنیا کو منور رکھے، اور آیندہ نسل کی تعلیم و تربیت، پرورش و پرداخت مین مصروف رہے۔"

---

یہ خیالات ایک ممتاز عالم و سنجیدہ مصنف کے تھے، جو ۱/۲ صدی سے علمی خدمات مین مشغول ہے، اسکے پہلو بہ پہلو مشہور ہفتہ وار اخبار نیشن کے جس نے اپنی سنجیدگی و اصابت راے کی بنا پر اپنے لئے ایک خاص رفعت پیدا کرلی ہے، بعض خیالات سے خبردار ہورہنا چاہیئے۔ ایک تازہ اشاعت مین لکھتا ہے:۔

"چھ برس ہوگئے ہین کہ کسی مسیحی قوم کو ایک بھی مسیحی عمل کی توفیق نہین ہوئی ہے، نہ بجز وقتی حاجت براری کے کسی اور مقصد سے کبھی کوئی مسیحی کلمہ زبان تک آیا ہے، سچ یہ ہے کہ ہماری زبانی مسیحیت جسکے بالکل مخالف ہمارا طرز عمل رہتا ہے، بجاے مفید ہونے کے ہمارے لئے مضر پڑرہی ہے اسلئے کہ جون جون ہم اُسے جنگ و جدل کے لئے ایک آڑ بناتے جاتے ہین، اور مذہب کو اپنی حرص و طمع کیلئے ٹٹی بناتے جاتے ہین، ہماری روحون پر مکر و فریب کی تہ گہری ہوتی چلی جاتی ہے، مسیحیت کا مسکن خالص قلب ذہنی کا مسکن ہے جسمین صرف منکسر و متواضع اشخاص کا گذر ہوسکتا ہے، بخلاف اسکے ہم لوگ اپنی شان و شوکت کی عمارات خودپسندی اور دوسرون کی حق تلفی کی بنیادون پر کھڑی کرنا چاہتے ہین . . . بہتر ہوگا کہ ہم اعلان کردین کہ ہمارے معبود خدا و مسیح نہین بلکہ شیطان اور طمع و جبر کے دیوتا ہین"

کیا ان خیالات کی نشر و اشاعت دنیا کے کسی فرقہ، کسی طبقہ، کسی جماعت کے ساتھ بیوفائی، غداری، بدخواہی کہی جاسکتی ہے؟

# مقالات

## اسلام کا اثر یورپ پر

(۱)

## تمدنی اثرات

از مولوی قاضی احمد میان صاحب اختر جوناگڈہی

اُمید ہے کہ ہمارے ناظرین نے قاضی صاحب کے متعدد علمی مضامین اُردو رسائل مین پڑہے ہونگے، قاضی صاحب کو علمی مباحث سے خاص ذوق اور دلچسپی ہے، وہ عربی کے عالم اور انگریزی زبان سے واقف ہین، نظامی پر اُردو مین ایک محققانہ رسالہ لکھا ہے آجکل وہ ابن صاعد اندلسی کی طبقات الامم کا اُردو مین ترجمہ کر رہے ہین جو علوم و فنون کی تاریخ مین عربی زبان کی سب سے بہتر کتاب ہے،

ذیل کا مضمون جو دو تین نمبرون مین شایع ہوگا، قاضی صاحب نے بڑے استقصا سے لکھا ہے اور اپنے دعوؤن کو خود یورپین مورخین کے اعترافات سے ثابت کیا ہے۔

"کسی قوم کو برباد کردینا، اسکی کتابون کو جلا دینا، اُسکی یادگارون کو منہدم کردینا ممکن ہے لیکن جو کچھ اثر وہ قوم چھوڑ گئی ہے وہ کانسی کی بنیادون سے بھی زیادہ مضبوط ہے، انسان کی قوت اُسکو اُکھیڑ نہین سکتی، اور صدیون کی صدیان بھی بمشکل اُسکو مٹا سکتی ہین" (لیبان)

**اہل عرب کا تمدن** ہر قوم کا تمدن اس سے پہلے کی قومون کے تمدن کا آئینہ ہوتا ہے، جسمین ان قومون کی تہذیب و تمدن کے خط و خال پوری طرح نظر آتے ہین، ہر زمانہ مین زمانۂ گذشتہ کا اثر موجود ہوتا ہے، اور قدرت کا یہ ایک قانون ہے کہ ہر قرن اپنے قرون ماقبل سے متفید

ہوتا ہے، اگر خود اسمین کسی قسم کی صلاحیت و مادۂ ایجاد ہے، تو وہ اپنی یادگارین آیندہ زمانہ کے لئے چھوڑ جاتا ہے، کسی قوم کا اس قانون سے بچنا ناممکن ہے، علم الآثار کی مسلسل تحقیقات سے یہ امر پایۂ ثبوت کو پہنچ چکا ہے کہ تمدن یونان کا ماخذ اشور، اور قدیم مصر ہے، اسمین شک نہین کہ مصریون نے بھی اپنے تمدن کی بنیاد اپنے سے پیشتر کی اقوام کے تمدن پر رکھی ہوگی، دنیا کی قدیم ترین اقوام اہل عرب، اہل یونان، رومی، اہل فنیشیا اور اہل یہود وغیرہ نے اپنے سے پیشتر کی قومون سے تمدن سیکھا کیونکہ ایسا کرنے پر مجبور رہتین، اور یہ تو ناممکن ہے کہ ہر زمانہ مین ہر قوم کو از سر نو اپنا تمدن شروع کرنے کی ضرورت پیش آئے، پس لازم ہے کہ ہر قوم اپنے سے پہلے گذری ہوئی قومون کے تمدن کو اخذ کرے اور اُسمین اپنی طرف سے کچھ نہ کچھ اضافہ کرے،

اہل عرب، جنکا تمدن تمام دنیا کی قدیم و جدید اقوام سابقہ و حال مین ایک ممتاز درجہ رکھتا ہے، اس کلیہ سے مستثنیٰ نہ رہ سکے، اور اُنکو بھی قانون مذکورۂ بالا کے مطابق اپنے ماقبل کی اقوام کے اثرات قبول کرنے کی ضرورت لاحق ہوئی، مگر تاریخ عالم کے مطالعہ سے یہ بات واضح ہوگئی ہے کہ بعض قومون کی فطری ذکاوت اور قوت اختراع اس درجہ ہوتی ہے کہ وہ اپنی پیشرو قومون کے تمدنی اثرات سے مغلوب ہوکر اس تمدنی مادہ کو جو اُنکے ہاتھ آتا ہے تبدیل کرکے اپنے خیالات و حوائج کے مطابق بنا لیتی ہین، اس امر مین نہایت جرأت کے ساتھ یہ کہا جا سکتا ہے کہ کوئی قوم اہل عرب سے آگے نہین بڑھ سکی، بلکہ اُنکے بعد بھی جن قومون نے اس مشہور قوم کی تقلید کی وہ بھی سوائے اسکے کہ اقوام مختلفہ کے تمدن سے مختلف باتین چن لین کوئی مزید اضافہ نہ کر سکے،

**اہل عرب کی تمدنی ترقی کے اسباب** | تمام شعبہ جات تمدن مین عربون کا اسقدر سرعت و مستعدی سے

ترقی کر جانا...... ایسی ترقی جو اہل عرب کو ایک صدی مین حاصل ہوئی، اور دوسری قومون کو کئی ہزار برس کے بعد بھی حاصل ہونا ناممکن تھا...... یقیناً حیرت انگیز ہے، اس فوری ترقی کے اسباب کیا تھے؟ اور کن وجوہ سے یہ قوم اسقدر سرسبز اور کامیاب رہی؟ اسکے جواب مین صرف یہی کہنا کافی ہوگا کہ یہ مذہب اسلام ہی کی تعلیمات کا نتیجہ تھا، جسکی بدولت اس قوم کو، نیز ہر اس قوم کو جو اسکے زیر اثر رہی، اسقدر اعلیٰ وارفع تمدن نصیب ہوا، اور وہ دینوی ترقیون کی اس حد تک پہنچگئی جہان پہنچنا انسانی ترقی کی آخری حد ہے۔

دنیا کی وہ تمام اقوام جنپر اسلام کا پرتو پڑا، روشنئ تمدن سے جگمگا اٹھین، اسلام اپنے ایمان، عقاید، اور خدا پرستی کے ساتھ جہان جہان گیا، علم وحکمت وتمدن اسکے ہمرکاب تھے عرب، مصر، فارس، شام، اندلس، مراکش، ترکستان، ہندوستان، اسلام جہان گیا، ایک آفتاب تھا جس نے تمام دنیا کو علم وحکمت کی روشنی سے منور کر دیا، اسلام نے اپنے پیرؤن کے لئے جو احکام صادر کئے ہین، وہ وہی ہین جو اس قوم کو جو اسکی پیرو ہے، شائستگی اور تمدن کے اعلیٰ ترین مدارج پر فائز کرنے، اور اسکو دنیا کی تمام قومون مین ممتاز جگہ دلانے مین پراثر ثابت ہو چکے ہین، ہم اپنے اس دعوئ کی تائید مین ایک فاضل امریکن مصنف کی راے پیش کرتے ہین، وہ لکھتا ہے:-

"دنیا مین اکثر کامیابی ہی صداقت کا معیار رہی ہے، اہل اسلام اپنے رفتار تمدن کی سرعت، اور اسکی شان وشوکت کے ثبوت مین اپنے پیغمبر کی دعوت الہامی کو پیش کرسکتے ہین،"......

یہ خیال کرنا قطعی غلط فہمی ہے کہ اہل عرب کی ترقی بزور شمشیر ہوئی، ممکن ہے کہ شمشیر انسان کے مسلمہ عقاید قومی کو بدلدے، مگر وہ انسانی ضمائر پر اثر نہین ڈال سکتی، اگرچہ

شمشیر کی حجت قوی ہے مگر اس سے بھی بڑھکر ضرور کوئی اور قوی چیز ہونی چاہیے، قبل اسکے کہ اسلام ایشیا اور افریقہ کی خانگی زندگی مین سرایت کر گیا، قبل اسکے کہ عربی دنیا کی کئی مختلف قومون کی زبان نبگئی"۔[۵]

ڈاکٹر ڈریپر کے اس فلسفیانہ استدلال سے ناظرین باسانی اس نتیجہ پر پہنچ سکتی ہین کہ جس چیز نے مسلمانون کو دنیا کی تمام قومون پر فتحیاب بنایا اور انکو اس عظیم الشان تمدن کا بانی ٹھرایا، وہ مذہب اسلام کی پاک تعلیمات ہتین، یہ وہی مذہب اسلام ہی جسکی بدولت قرون سابقہ کے مسلمانون نے اسقدر رفعت وعظمت حاصل کی تھی، یا آج اُسپر پوری طرح عمل پیرا نہونے کی وجہ سے اس قعر ذلت وحضیض نکبت مین پڑے ہوئے ہین، ان اللہ لا یغیر ما بقوم حتی یغیروا ما بانفسہم،

**تمدن یورپ اور اسلام** یہ امر مسلم الثبوت ہے کہ اسلام نے تمدن یورپ پر گہرا اور پائدار اثر ڈالا ہے، اسلام نے یورپ کے لئے ایک ایسی سنگین، دیرپا اور صحیح بنیاد قائم کی جس پر اس نے اپنے تمدن وتہذیب کی عمارت تعمیر کی، یورپ کا موجودہ دور ارتقا جس نے اُسکو اوج کمال پر پہنچا دیا ہے وہ اسلامی اثرات کا ایک بیّن نتیجہ ہے، جبکہ یورپ کا آسمان قرون وسطی مین چارون طرف وحشت وجاہلیت کی تاریکی سے گھرا ہوا تھا، ایسے وقت مین اسلام کی نورانی صبح طلوع ہوئی جو تہذیب وتمدن کی روشنی پھیلاتی اور تمام آفاق پر اپنا پرتو ڈالتی ہوئی نظر آئی،

فرنچ مستشرق پروفیسر سدیو اہل عرب کی بیش بہا ایجادات اور اُنکے علوم وفنون کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتا ہے:۔

---

[۵] انٹیلیکچوئل ڈیولپمنٹ آف یورپ جلد اول صفحہ ۳۳۲، از ڈاکٹر ڈریپر،

"ہمارے موجودہ دور تمدن کے ہر ایک شعبۂ عل مین اہل عرب کے اثرات صاف طور پر نمایان ہین، نوین صدی عیسوی سے پندرہوین صدی عیسوی تک اس عظیم الشان لٹریچر کی بنیاد پڑچکی تھی جو ابتک قائم ہے، قسم قسم کی پیداوارین اور بیش بہا ایجادات جو دماغ کی حیرت انگیز فعالیت نے اس زمانہ مین کین اور اُن کا اثر مسیحی یورپ پر پڑا، اس سے ہمارے اس خیال کو تقویت پہنچتی ہے کہ اہل عرب نے تمام چیزون مین ہماری رہنمائی کی ہے، ایک طرف ازمنۂ وسطی کی تاریخ کے لئے ہم بے اندازہ مواد پاتے ہین جو سفرنامون اور سوانح عمریون مین بکثرت موجود ہے، دوسری طرف ہم بے نظیر صنعت وحرفت، اور اصول انجینیری بالفعل وبالخیال، اور دیگر علوم وفنون مین اُن کے اہم اکتشافات کو معلوم کرتے ہین، کیا یہ سب باتین ان لوگون کے کارنامون کو واضح اور نمایان نہین کرتین جو بہت مدت سے حقارت اور نفرت سے دیکھے جاتے ہین[۱]۔

اس سے زیادہ ایک یورپین علم تاریخ کا ماہر تمدن یورپ پر اسلام کے اثرات کا کیا تذکرہ کرسکتا ہے، اس سلسلہ مین ایک اور یورپین مورخ کا قول یہان نقل کرتے ہین، ڈاکٹر گسٹاؤلی بان لکھتا ہے:-

"عربونکا اثر مغرب کی زمین پر بھی اتنا ہی ہوا جتنا کہ مشرق مین ہوا، اور انہی کی بدولت یورپ نے تمدن حاصل کیا"[۲]

**تمدن یورپ پر اسلامی اثرات کی ابتدا** تمدن یورپ پر اسلامی اثرات کی ابتدا صلیبی لڑائیون کے زمانہ سے جو اہل یورپ اور عربون کے باہمی اختلاط کا زمانہ ہے ہوتی ہے جو یورپ مین تہذیب وتمدن کی اشاعت کا ایک مفید ترین ذریعہ ثابت ہوا، مختلف ذہنی اور دماغی

[۱] ہسٹورینس ہسٹری آف دی ورلڈ جلد ۸ صفحہ ۲۷۵، [۲] تمدن عرب ترجمۂ ڈاکٹر سید علی بلگرامی صفحہ ۵۱۳،

کارروائیون کی ابتدا جن سے یورپ مین علوم وفنون کی تجدید ہوئی اِسی زمانہ سے شروع ہوتی ہے[1]، جبکہ اہل اسلام ترقی وتہذیب کی شمعین ہاتھون مین لئے ہوئے تمام دنیا مین بڑہے جارہے تھے، اسوقت یورپ سراسر تعصب اور جہالت کے قعرظلمت مین ڈوبا ہوا تہا، اسوقت یورپ کی حالت مین ایک نمایان انقلاب پیدا ہوگیا، پوپ نے بیت المقدس کو مسلمانون کے ہاتہون سے چھڑا لینے کے لئے لوگون کو اُبہارنا شروع کیا، مذہبی جوش نے مسیحی دنیا کو اہل اسلام سے دست وگریبان ہونے کے لئے مسلح کردیا، بڑے بڑے معرکے اور سخت خونریزیان ہوئین جو اسکا لازمی نتیجہ تہین، لیکن یہ لڑائیان ایک حدتک مفید ثابت ہوئین، اِنہی محاربات صلیبی کی بدولت اسلام کا تمدنی اثر یورپ پر بے انتہا پڑا، محقق لیبان لکھتا ہے

"جسوقت ہم اُن تجارتی تعلقات اورصنعتی وحرفتی ترقیون پرجو صلیبیون کے مشرق جانے سے پیدا ہوئین نظر ڈالتے ہین تو یہ کہہ سکتے ہین کہ یہی صلیبی جنگین تہین جنھون نے یورپ سے وحشیانہ اخلاق واوضاع کو دور کیا، اوروہ رجحان طبیعت پیدا کردیا جسپر علمی وادبی ترقی نے جو یورپ مین دارالعلومون کے ذریعہ سے شایع ہوئی، وہ اثر ڈالا جو ایک دن یورپ کی نشاۃ الثانیہ کی صورت مین ظاہر ہونیوالا تہا"[2]

**اسلام کا اثر کلیسا پر** رومن کیتھولک چرچ پر ایک مدت تک پوپ کی استبدادی حکومت رہی تھی، وہ جسکو چاہتا سزا ے جابرانہ دیتا، رُوح القدس کے اس مذہبی پیشوا نے تمام لوگون کو توہمات باطلہ مین اسقدر رپہنسا رکہا تہا کہ وہ اندہون کی طرح بہٹکتے تھے، کورانہ تقلید

---

[1] دیکھو گیزو کی تاریخ تمدن یورپ جلد اول صفحات ۱۶۰، ۱۵۹، ۱۵۷، ۱۵۵، ۱۵۴، علوم عرب جرجی زیدان صفحہ ۲۱۷، تمدن عرب صفحہ ۳۰۸ و ۳۰۶، زبدۃ الصحائف فی اصول المعارف صفحہ ۲۱۵، [2] تمدن عرب صفحہ ۳۱۲،

اُن کا شعار تھا، وہ دین مسیحی کے اس مقدس گروہ (پاپاؤن) کے اشارہ پر اپنی جان تک دیدینا کوئی بڑی بات نہ سمجھتے تھے، پاپاؤن نے یہانتک تو اپنے اختیارات کو ناجائز طور پر استعمال کرنا شروع کر دیا تھا کہ لوگون سے بڑی بڑی رقمین بطور رشوت وصول کرتے تھے، جو عفو گناہ کا بہترین ذریعہ خیال کیا جاتا تھا، وہ اپنے تئین اس بات پر قادر سمجھتے تھے کہ چاہین ایک کو جنت مین بھیجدین اور دوسرے کو دوزخ مین جھونکدین، مختصر یہ کہ اس وقت یورپ کے مذہبی مطلع پر سراسر وحشت و جاہلیت کی تاریکی چھائی ہوئی تھی، اور پیروان دین مسیح اپنے ان خونخوار مذہبی پیشواؤن کے ہاتھ سے سخت تکلیف اور عذاب مین مبتلا تھے مگر جبکہ انکو مسلمانون سے، بذریعہ صلیبی جہادات کے سابقہ پڑا، اور اُنھون نے اسلامی اسپرٹ کا مشاہدہ کیا اور ان اخلاقی باتون کو ملاحظہ کیا تو اُنکی آنکھین کھل گئین، انھون نے پوپ کی اس جابرانہ خود مختاری اور ظالمانہ حکومت کو توڑ ڈالنے اور اُسکے ناانصافانہ اور غیر واجبی فرامین سے انحراف کرنے کا مصمم ارادہ کر لیا، اسلام کے اصولون نے اُنکے دلون مین کُھب کر نہایت عمدہ اثر پیدا کیا، لیکن ایک مدت طویل کے انقیاد و اطاعت سے اب اُن مین وہ اخلاقی جرارت تو باقی نہین رہی تھی کہ وہ عیسائیت کو اسلام سے تبدیل کر لیتے تاہم جو سبق کہ اُنھون نے اسلام سے سیکھا وہ اُنکی مذہبی آزادی کے لئے ایک طویل سلسلۂ جنگ وجدال کا ذریعہ ثابت ہوا، اور بتدریج یہی اسباب باعث ہوئے اس مذہبی انقلاب اور ان مذہبی خون ریزیون کے جنمین سے مذہب پروٹسٹنٹ پیدا ہوا[1]"

**مارٹن لوتھر اور اصلاح رومن کیتھولک چرچ**

صدیون تک اہل یورپ کی قسمتون کا فیصلہ پوپ کے ہاتھون مین تھا اور ایک ایسے شخص کی طاقت کو توڑ ڈالنا کوئی آسان کام نہ تھا، سب سے

[1] تمدن عرب صفحہ ۳۰۸،

پہلے مارٹن لوتھر کے دل مین کیتھولک چرچ کی اصلاح کا خیال پیدا ہوا، یہی مارٹن لوتھر جو فرقہ پراٹسٹنٹ کا بانی ہوا، اطلی کی یونیورسٹیون مین تعلیم پاتا تھا، اور ان دار العلومون مین جیسا کہ تاریخی تحقیقات سے پتہ چلتا ہے، ارسطالیسی اور عربی فلسفہ کا درس دیا جاتا تھا، ایک بات جو لوتھر کی نسبت قابل بیان ہے وہ قرطبہ، اور طلیطلہ مین اسکا جانا ہے جو اسوقت اسپین مین علوم عربی کے مرکز خاص تھے، اِسلئے یہ کہنا بیجا ہوگا کہ مذہب اسلام ہی کے مطالعہ سے کیتھولک چرچ مین اصلاح کا خیال لوتھر کو ہوا۔[1]

اسلام کا اثر یورپ کے اخلاق پر | یہ امر بالکل قرین قیاس ہے کہ فاتح قومون کا اثر ہمیشہ مفتوح قومون پر کیا باعتبار مذہب اور کیا بلحاظ اخلاق و معاشرت ہر حیثیت سے کچھ نہ کچھ ضرور پڑتا ہے، چنانچہ جب اہل اسلام اپنے زمانہ عروج مین مغربی اقوام کے ساتھ معرکہ آرا ہوئے، اور فاتحانہ حیثیت سے اُنکے ممالک مین داخل ہوئے تو ایک عرصہ دراز کے باہمی اختلاط اور میل جول سے اُنکی زندگی کے ہر شعبۂ عمل مین نمایان اثر پڑا۔

ڈاکٹر لی بان لکھتا ہے:-

"تمدن اسلامی کا بہت ہی زبردست تسلط تمام عالم پر رہا ہے، مگر اس تسلط کے بانی صرف عرب[2] تھے، نہ وہ مختلف اقوام جنھون نے اُنکے مذہب کو اختیار کیا، عرب کے تسلط اخلاقی نے یورپ کی ان اقوام وحشی کو جنھون نے رومیون کی سلطنت کو تہ وبالا کیا، انسان بنا دیا، انکے علمی اور دماغی تسلط نے یورپ کے لئے علوم و فنون اور ادب

---

[1] لوتھر نے قرآن مجید کا مطالعہ کیا تھا اُسکی شہادت خود اُسکا ترجمۂ قرآن (بزبان لاطینی) ہے جو آج بھی دستیاب ہوتا ہی، ہمین ذرا بھی شک نہین کہ وہ علوم اسلامیہ سے اچھی طرح واقفیت رکھتا تھا۔

[2] عرب ہون یا دیگر اقوام اس سے ہمین سروکار نہین ہم دیکھنا یہی ہو کہ وہ مسلمان تھے، پھر چاہے وہ عرب ہون یا دیگر اقوام،

وفلسفہ کا جس سے وہ بالکل ناواقف تہا، دروازہ کہول دیا، اور چہ صدی تک یہی عرب ہمارے استاد اور رہین تمدن سکہانے والے رہے[1]۔"

اسکے متعلق ڈاکٹر موصوف، خاص اپنی تحقیق سے اس نے جو نتیجہ نکالا ہے اور جسمین ایک بہت بڑے مذہبی مصنف موسیو بارتہیلمی سینٹ ہلیئر کو اپنے ساتھ شریک کر کے اسکی کتاب متعلقہ قرآن مین اُس نے جو کچھ لکہا ہے اُسکو اپنے خیال کی تائید مین پیش کرتے ہوئے اسطرح رقمطراز ہے:۔

عربون کی معاشرت اور اُنکی تقلید نے ہمارے زمانہ متوسط (مڈل ایجز) کے امرار کی زبون عادتون کو درست کیا، اور یہ سردار بلا اسکے کہ انکی بہادری مین کچھ فرق آتا ایسے اخلاق سیکہ گئے جو انسان مین اعلیٰ درجہ کی وقعت اور قدر رکہتے ہین، یہ امر نہایت مشکوک ہے کہ صرف مذہب عیسوی وہ کتنا ہی نیک کیون نہو، ان مین یہ ایسے اخلاق پیدا کر سکتا تہا[2]۔"

**اسلام نے یورپ کو عورتون کے ساتھ برتاؤ کرنا سکہایا**

آجکل کے اکثر عیسائی مشنری ہماری عورتون کے مبتذل حالت کو دیکھکر یہ نتیجہ نکالتے ہین کہ اسلام نے عورات کو ہمیشہ مبتذل حالت مین رکہا مگر جس شخص کو مذہب اسلام کا سرسری علم ہوگا وہ ضرور اقرار کریگا کہ عورت کا جو درجہ اسلام مین ہے وہ کسی مذہب مین نہین ہے، اہل یورپ کو آج اس امر کا اعتراف کرنا چاہیئے کہ اسلام نے انکو عورتون کے ساتھ برتاؤ کرنا سکہایا، اور انسانی تاریخ کے اِس عہد مین اُنکے لئے فلاح و بہبود کی راہ نکالی جبکہ وہ دنیا مین وحشیون سے بہتر نہ تھے۔

اہل یورپ کی ہیئت اجتماعیہ کے ضوابط و آئین کے گہرے مطالعہ سے یہ بات منکشف

[1] تمدن عرب صفحہ ۴۴۵، [2] ایضاً صفحہ ۴۲۲۔

ہو جائیگی کہ اس زمانہ مین صنف نازک کی حالت نہایت قابل رحم تھی، اُنکے حقوق پامال کئے جاتے تھے، وہ کسی ترکہ یا املاک کی وارث نہ سمجھی جاتی تہین، حتی کہ نکاح کے بعد بھی انکو کسی چیز کی جو خود اُنکی ملکیت سے ہوتی، خرید و فروخت کا کوئی حق حاصل نہ تہا، غرضکہ وہ غلامون سے بدتر تہین، اور بچے پیدا کرنے کی مشین، خیال کیجاتی ہتین ان لوگون کے مذہبی احکام اس ظالمانہ سلوک کی روک تہام نہ کرتے تھے، یہ صرف اسلام ہی تہا جس نے فریق ثانی کی ارتباطی و تمدنی حالت مین ایک خوش آیند انقلاب پیدا کر دیا، اسلام نے دونون فریقون کے درمیان مساوات قائم کرنے کے اصول بتلائے، کما قال اللہ تعالی

| | |
|---|---|
| ولھن مثل الذی علیھن | تمکو تمہاری عورتون پر اور انکو تم پر حقوق حاصل ہین، |
| عاشروھن بالمعروف | عورتون کے ساتھ عمدہ زندگی بسر کرو، |

عورتون کے ساتھ گفتگو کرنے مین اُنکی عزت و حرمت کے خیال رکہنے کا حکم بھی اسلام ہی نے دیا ہے،

قولوا لھم قولا معروفا

ارشاد نبوی ہے:۔

| | |
|---|---|
| خیرکم خیرلنسائکم | تم مین اچھے وہ ہین جو اپنی عورتون کے لئے اچھے ہین، |

اِس سے بڑھکر یہ کہ

| | |
|---|---|
| الجنۃ تحت اقدام الامہات | جنت مان کے قدمون کے نیچے ہے، |

پیغمبر اسلام کی یہ پاک اور مقدس تعلیم "عورت" کے رتبہ کا نقش دل پر بٹھانیوالی ہے، اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اسلام مین عورتون کا کیا درجہ ہے،

آج یورپ کو بڑے فخر کے ساتھ اس بات کا دعوی ہے کہ جو رتبہ عیسائی دنیا نے

